ہے، وہ صوفیانِ کرام کے کہنے کے بموجب یہ ہیں۔ بندگی عشق۔ ترک، وجد، حقیقت اور وصال۔ آپ تھوڑا سا غور کریں گے۔ تو آپ کو صوفیا کی اصطلاحوں اور ویدوں کی تعلیم میں بالکل ہم آہنگی نظر آئے گی۔ چنانچہ صوفیا اور ویدانت کے عالموں نے یکسوئی حاصل کرنے کا متفقہ طریقہ حبسِ نفس کو قرار دیا ہے۔ اور دونوں اس بات پر بھی متفق ہیں۔ کہ عرفان ذات اور عرفان نفس حاصل کرنے کے لئے یکسوئی اور توجہ کے بعد ذکر و فکر کی ضرورت ہوتی ہے۔ جو انسان کو وجدان عطا کرتا ہے۔

تصوف نے کعبہ و دیر کی آویزش کو ختم کرنے کے لئے جو عظیم کام کیا ہے، وہ نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ مگر یہ کام جتنا ہوا، اسے فرنگی تہذیب کی مادی نظریات نے نقصان پہنچایا۔ اور ہندوستان جو ہمیشہ سے روحانی سکون کا گہوارہ رہا ہے۔ مادی مخمصوں میں گرفتار ہو کر لاکھوں آفتوں کا شکار ہو گیا۔ صوفیائے کرام نے جو عظیم کام کیا تھا، اس نے ماضی قریب میں ہندوستان کو بھگتی تحریک عطا کی۔ ڈاکٹر نارنگ لکھتے ہیں:۔

"اسلامی تہذیب کے سانچے نے ہندوستان کے مذہبی و فکری رجحانات کے لئے ایک آتش انگیز سیال کا کام کیا۔ رسوم کے غبار میں کھوئی ہوئی محبت و عقیدت کی قوتیں پورے طور سامنے آ گئیں۔ اور ہندوستانی تصوف اور بھگتی کے ایک نئے مسلک کی بنیاد پڑ گئی۔ ان دونوں میں کچھ اختلافات ضرور ہیں۔ لیکن وہ ضمنی ہیں۔ بنیادی طور پہ دونوں راستے ذاتِ خدا کا ادراک، تعینات

اہمیت اس مقام کو حاصل ہے۔ جہاں محدود تعینات کی قید سے آزاد مطلق میں گم ہو جاتا ہے۔ یہ مقام لقا ہے۔ جہاں اِس کا انفراد، مذہب اور عقل سب بے معنی ہو جاتا ہے۔ "ہمہ اوست" کے نظریئے کی بنیاد یہی تصور ہے۔ جسے جیسا کہ میں کہہ چکا ہوں مسلمان صوفیا نے اپنایا ہے۔ ایک سرسری سا جائزہ لینے سے آپ کو معلوم ہوگا۔ کہ تلاش حقیقت کی راہ کے مسافروں نے اپنی منزلیں کس طرح سے متعین کی ہیں۔ اور اس تعین میں اُن کا مذہب اُن کی راہ میں کبھی حایل نہیں ہُوا ہے۔ ویدوں کی تعلیم کے مطابق حیاتِ انسانی کا سب سے بڑا حصّہ حصُول کی نجات ہے۔ اور اسے حاصل کرنے کے تین راستے ہیں، عمل، معرفت اور عشق۔ بُنیادی طور پر یہ سب اس بات پر متفق ہیں۔ کہ حقیقت کی جستجو قلبی واردات پر منحصر ہے۔ نہ کہ عقل یا غور و فکر پر۔ نجات کے زینے کی پہلی سیڑھی حقایق کا سُننا اور سمجھنا ہے۔ دوسری معرفت اور تیسری مراقبہ اور آخری منزل عرفانِ حق ہے۔ مسلمان صوفیا کے مطابق یہ ایک روحانی سفر ہے۔ اور اس کے مختلف مراحل ہیں۔ اس کا بُنیادی اصُول یہ ہے۔ کہ یہ سفر بندہ اور خدا دونوں بیک وقت کرتے ہیں۔ انسان خدا کی طرف آتا ہے۔ اور بندہ خدا کی طرف جاتا ہے۔ یعنی حسُن و عشق دونوں ایک دُوسرے کے تمنائی ہیں۔ حسُن عشق کے بغیر اور عشق حسن کے بغیر بیکار چیزیں ہیں۔ اس کے بُنیادی لوازم مختلف خانوادوں کے پیروں اور مُرشدوں نے یوُں متعین کئے ہیں۔ اوّل سالک یعنی راہ چلنے والا۔ دوم پیر یعنی راہنما۔ سوم طریقت یعنی وہ علم جو سالک کو پیر سے حاصل ہو جاتا ہے۔ وہ جن مقامات پر فائز ہوتا

اور ہندو مذہب کی مشترک چیزوں کی تلاش شروع کی۔ اور ان کی آمیزش سے ایک ایسا مسلک قائم کیا۔ جس کا بنیادی پتھر احترامِ آدمیت ہے۔ تصوف اور اسلام میں جُدا رکھتے ہیں۔

"اسلام میں زندگی کے دو پہلو ہیں۔ خارج و باطن، عالم دو ہیں ظاہر و باطن، قرآن مجید اور حدیث میں بھی ظاہر و باطن کا یہ فرق موجود ہے۔ اور اسی فرق کو ظاہر کرنے کے لئے شریعت اور طریقت کے الفاظ استعمال کئے گئے۔ صوفی اور اہلِ حق جو مذہب کے باطنی پہلوؤں کے قایل تھے، اہلِ طریقت کہلائے اور باقی اہلِ شریعت دیا اربابِ ظاہر"یہاں اربابِ ظاہر و باطن کی آویزش کا ذکر کرنا بھی مناسب نہ ہوگا۔ جس کے لئے زاہد و واعظ صوفی و خمار وغیرہ کی اصطلاحیں استعمال کی گئیں۔ اور حافظ شیرازی نے کہا ؎

جنگ ہفتاد و دو ملت ہمہ را عذر بنہ چوں ندیدند حقیقت رہ افسانہ زدند

رندان یا اربابِ باطن نے اربابِ ظاہر کو ہمیشہ کم فہم اور کور ذوق کہا ہے۔ کیونکہ مُلّا کی دوڑ مسجد تک ہے۔ اور اس کا علم ابن الکتاب ہے۔ مگر صوفی کا سہارا وجدان ہے۔ جو اسے کتاب کا محتاج نہیں بلکہ ام الکتاب بناتا ہے۔ اقبال نے کہا ؎

علم ہے ابن الکتاب، عشق ہے اُمّ الکتاب

کہنے کا مطلب یہ ہے۔ کہ اسلامی صوفیا نے ظاہر و باطن یا شریعت و طریقت کا تصوّر دیکر اسلامی تصوف کو دیگر مذاہب کے وجدانیات سے ہم آہنگ کرنے کی کوشش کی۔ کیونکہ ویدوں کی تعلیم کے مطابق بھی مذہب کے دو پہلو ہیں۔ خارجی و باطنی۔ شنکر آچاریہ کی تفسیر کے مطابق ویدانت مذہب کے باطنی پہلو کی تہذیب کا نام ہے۔ ویدانت کے مختلف مدارج میں سب سے زیادہ

سماع اور راگ رنگ - قوالی اور محفلیں اسی قبیل سے ہیں - اور صوفیائے چشت کے لئے بے حد ضروری - حالانکہ خالص اسلامی نقطۂ نظر سے سماع اور موسیقی اگر حرام نہیں مکروہ - تحزبیجا ضرور ہے۔

اسلام جب ہندوستان میں آیا۔ تو ظاہر ہے۔ وہ ایک نظریہ حیات تھا۔ اپنی سادہ تعلیم اور بالکل قدرتی اصولوں کی وجہ سے اُس نے ہندوستان کے اہلِ فکر کی توجہ کو اپنی طرف مرکوز کر لیا۔ صوفیاءِ کرام کی پُرکشش زندگی نے اسلام کو اور بھی جاذبِ توجہ بنا دیا۔ اور سالہا سال کے میل جول سے ایک نئی تہذیب کی بنیاد پڑ گئی۔ جس میں اسلام اور مقامی مذاہب کے امتزاج سے ایک نہایت ہی دلکش اور حسین و جمیل سامنے آ گئی۔ جس کا نام اگرچہ تصوف تھا۔ مگر وہ خالص اسلامی تصوف نہیں ہوتا۔ جس کی طرف اُوپر کی سطور میں اشارہ کیا گیا ہے۔ پروفیسر خلیق احمد تاریخ مشائخ چشت میں لکھتے ہیں۔

ہندوستان کے مسلمان صوفیوں کے مدِنظر ہمیشہ یہ اصول رہا ہے۔ کہ ہندوستان کے ساتھ شگفتہ تعلقات رکھے جائیں۔ مشائخ چشت کی وسعتِ نظر اور رواداری کا یہ حال تھا۔ کہ ہندوؤں کی کوئی بات پسند آئی تو اس کی بے تکلف تعریف کی گئی۔ بابا فرید گنج شکر کی خانقاہ میں اکثر جوگی حاضر رہتے تھے۔ دو مرتبہ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء دہلوی رح کی ان سے گفتگو ہوئی۔ ایک بار عالم سفلی اور عالم علوی کی بات چھڑ گئی۔ جوگی نے جب اپنے خیالات کا اظہار کیا۔ تو خواجہ نظام الدین اولیا بہت متاثر ہوئے اور فرمایا۔ مرا سخن او خوش آمد۔ ایک مخلوط تہذیب کو جنم دینے کے لئے صوفیاءِ کرام نے اسلام

کی ذات کے بغیر کسی چیز کا وجود قائم بالذات نہیں۔ خدا کے بغیر جتنی بھی مخلوقات ہیں، اُن کا جداگانہ وجود کوئی نہیں۔ بلکہ وُہ ایک کُل کے جُزو ہیں۔ اور جُزو کُل کے بغیر بے معنی ہے قرآن کی ایک آیت قرآن نہیں۔ مگر قرآن سے جُدا نہیں۔ پانی کا ایک قطرہ سمندر نہیں۔ مگر سمندر ہی کا حِصّہ ہے۔ اور اُس وقت تک بیکار ہے۔ جب تک سمندر سے دُور ہے۔ سمندر میں جا گریگا۔ تو بیکراں ہو جائیگا۔

یہ اسلامی فلسفہ نہیں۔ اسلام نے صاف اور واضح الفاظ میں خالق و مخلوق اور عبد و معبود کو دو جداگانہ حیثیتیں دی ہیں۔ اسلام اس بات کا قائل ہے۔ کہ دُنیا میں جو کچھ موجود ہے اُس کا سرچشمہ حیات اللہ تعالےٰ کا حکم ہے۔ "قل الروح من امر ربی"۔ مگر یہ موجودات اور مخلوقات خدا تعالےٰ کی ذات کا حِصہ نہیں ہیں۔ بخلاف وحدتِ وجود کے جو یہ کہتا ہے۔ کہ قطرہ سمندر میں جائے گا تو سمندر بنے گا۔ اسلام وحدت شہود کا قایل ہے۔ مگر مسلمان صوفیا میں سے اکثریت نے وحدت وجود کا غیر اسلامی تصوّر اپنا لیا ہے۔ اس کا سبب میں عرض کرچکا ہوں۔ کہ جزیرہ نمائے عرب سے نکل کر اسلام جب غیر ممالک میں گیا۔ تو وہاں اُسے "لے لو اور دے دو" کے اصوُل پر کاربند ہونا پڑا۔ چنانچہ اسلام عرب سے نکل کر ایران آیا۔ اور اس کے بعد ہندوستان پہنچا۔ ہندوستان میں وحدت وجود کا فلسفہ بڑے زوروں پر تھا۔ ایران میں بھی اس کا سکہ رواں تھا۔ اسلام اس سے متاثر ہُوا۔ اور ہندوستان کے مسلمان صوفیا اور ہندو جوگیوں میں اکثر چیزیں مشترک ہوگئیں۔ ہندوستان میں اشاعت اسلام کا بڑا حِصہ صوفیا کی حیثیت کا احسان مند ہے۔ اس سلسلے کے بانی خواجہ معین الدین چشتی اجمیری ہیں۔ اور انہوں نے مقامی حالات کا جائزہ لیکر بیشمار ہندوستانی تصوّرات کو تصوف کی بنیاد بنا ڈالا۔

کسی کے آگے نہ جھکے۔ وہ ڈرتے تھے تو خدا سے۔ حاجت مانگتے تھے تو خدا سے۔ جھکتے تھے تو صرف ایک خدا کے سامنے۔ یہ زمانہ تصوف کے عروج کا زمانہ تھا۔ پھر ایک وقت ایسا آیا۔ جب تصوف عملی دُنیا سے الگ ہوکر فلسفہ بن گیا۔ اور تصوف میں مختلف افکار آئے۔ اور اس میں مختلف گروہ پیدا ہو گئے۔ وہ صوفی اور خدا مست درویش جو بڑے بڑے شہنشاہوں کو خاطر میں نہ لاتے تھے فلسفے کی موشگافیوں میں لگ گئے اور خانقاہوں میں مریدوں کے حلقوں میں کھو گئے۔ فلسفے نے تصوف کو دو بڑے گروہوں میں بانٹ دیا۔ وحدت وجود اور وحدت مشہود۔ اس کا پس منظر جاننے کے لئے یہ زیرِ نظر رکھنا ضروری ہے۔ کہ اسلام جب جزیرہ نمائے عرب سے نکل رُوم و فارس پہنچا۔ تو وہاں کے قدیم مذاہب نے اسلام پر اور اسلام نے ان قدیم مذاہب پر اثر ڈالنا شروع کیا۔ اسلام کی بُنیاد توحید پر ہے۔ توحید ایک زبردست اور متحرک اور جاندار تصور تھا۔ اس لئے اس نے قدیم مذہبوں کو جو صرف رسوم و رواج کی حد تک زندہ تھے متاثر کر کے رکھ دیا۔ مگر خود اسلام بھی ان قدیم مذہبوں کے تصورات کے اثر سے نہ بچ سکا۔ رہبانیت اور ارشنیت نے خاص طور پر اپنا اثر ڈالنا شروع کیا۔ شریعت اسلامی میں کوئی لچک موجود نہ تھی۔ اس لئے وہ بدستور قائم رہی۔ مگر تصوف میں گنجائش تھی۔ اور اس نے اِن نئے خیالات کو رفتہ رفتہ جگہ دینا شروع کیا۔ وحدت وجود کا تصور قطعاً غیر اسلامی ہے۔ مگر مسلمان صوفیوں نے اس کو اپنایا۔ اور بڑے بڑے اولیاء کرام وحدتِ وجود کے قائل ہو گئے۔ شیخ اکبر حضرت محی الدین ابنِ عربی وحدتِ وجود والوں کے امام اعظم سمجھے جاتے ہیں۔ وحدت وجود کا مرکزی خیال یہ ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ

ہے۔ اُن کو لوٹا دے۔ کہا میرے حق میں دُعا کیجئے۔ فرمایا "خدایا اگر سلیمان حق پر چلے تو اسے مہلت دے۔ لیکن اگر ظلم سے باز نہ آئے۔ تو پھر تُو ہے اور اس کی گردن"۔ سعید بن مسیّب بہت بڑے بزرگ تھے۔ وہ اعلانیہ برسر بازار حکام کے ظُلم و جور کا اعلان کرتے۔ اور کہتے۔ "کتّوں کا پیٹ بھرتے ہو۔ مگر انسانوں کو تمُ سے امان نہیں"۔ حجاج بن یُوسف کے نام سے دُنیائے ظلم و ستم کی "تاریخ مشہور ہے۔ کہ حفیظ جب گرفتار ہو کر اُس کے سامنے آیا۔ تو حجاج نے پُوچھا، کہو اب میرے لئے کیا رائے رکھتے ہو۔ بولا۔ "تو خدا کی زمین پر اُس کا سب سے بڑا دُشمن ہے۔ پُوچھا۔ خلیفہ کے بارے میں کیا کہتے ہو۔ کہا اُس کا جُرم تجھ سے بھی زیادہ ہے۔ تیرا ظلم تو اُس کے بیشمار ظلموں میں سے ایک ہے۔ مامون الرشید کے دربار میں خدامست درویش نے اعلان کیا۔ یا ظالم ظالم ان لم اقل لک یا ظالم۔ میں ظالم ہوں۔ اگر تجھے ظالم کہکر نہ پکاروں — یہ میں نے صرف چند واقعات سنائے ہیں۔ اور مقصود یہ ہے۔ کہ تصوف اور دُنیا پرستی دو مختلف نکتۂ خیال تھے۔ اور دونوں آپس میں متصادم تھے۔ اور تصوف دراز دستی، بے راہ روی۔ زیادتی ظلم۔ جبر اور استحصال کے خلاف ایک زبردست تحریک تھی۔ جو پھلی اور پھُولی۔ تصوف کے عروج کا زمانہ خلفاء بنو امیہ اور خلفاء بنو عباسیہ کا زمانہ تھا۔ کیونکہ ان دونوں خاندانوں کے بادشاہ بڑے جبّار۔ قہار اور با جبروت تھے۔ اور ردِ عمل کے اصول کے تحت صوفیاء کرام بھی بڑے زبردست تھے۔ نڈر۔ بے نفس بے لوث اور بے خوف تھے۔

تصوف کا ابتدائی اصول صرف اتنا تھا۔ کہ آدمی ماسوائے اللہ سے نہ ڈرے۔ ماسوائے اللہ سے کوئی حاجت طلب نہ کرے اور ماسوائے اللہ

اُنہیں اُن کے انجام سے خبردار کرتے رہے۔ دُنیا پرستوں کا جاہ و جلال اُن کو خاموش نہ کر سکا۔ اور وہ تلوار کے سائے میں بھی حق بات کہنے سے باز نہ رہے۔ اسلامی دُنیا کی تاریخ ایسے واقعات سے بھرپُور ہے۔ جہاں جبار اور قہار بادشاہوں کے سامنے گدایانِ بے نوا نے حرف حق کا اظہار علے الاعلان کیا۔ اور اپنی جان پر کھیل کر سچ کا علم بلند کیا۔ خلفا بنو امیہ میں ہشام بن عبدالملک بڑے طمطراق کا بادشاہ تھا۔ اور کوئی شخص اُس کے دربار میں لب کشائی کر کے اپنی موت کو دعوت دینے پر تیار نہ ہوتا تھا۔ اُس نے ایک روز ایک درویش طاؤس یمانی کو اپنے دربار میں طلب کیا۔ تو اس نے عام آدمی کی طرح اُسے سلام کیا۔ اور اُسے امیرالمومنین کے خطاب سے نہ پکارا۔ بادشاہ نے برہم ہو کر سبب پُوچھا۔ تو طاؤس یمانی نے بڑی بے نیازی سے جواب دیا۔ قوم تیری حکومت سے راضی نہیں۔ اس لئے تجھے اُن کا امیر کہنا جھُوٹ ہے۔ ہشام خجل ہُوا۔ اور کہا مجھے کوئی نصیحت کیجئے۔ فرمایا۔ "خدا سے ڈر۔ زمین تیرے ظُلم سے بھر گئی ہے"۔ مالک بن دینار ایک اور خدا مست بزرگ تھے۔ وہ بصرہ کی جامع مسجد میں اعلان کرتے۔ ان ظالم بادشاہوں کو خدا نے اپنے بندوں کا چرواہا بنایا تھا تاکہ اُن کی رکھوالی کریں۔ پر انہوں نے بکریوں کا گوشت کھا لیا۔ بالوں کا کپڑا بُنکر پہن لیا۔ اب صرف ہڈیاں باقی رہ گئیں"۔ سلیمان بن عبدالملک ایک اور خوفناک بادشاہ تھا۔ ابُوخادم نے اُس سے بھرِ دربار کہا۔ بالٰک قہر والناس بالسیف واخذ والملک عنوۃً من غیر مشورۃٍ من المسلمین ولا رضا منھم ــ تیرے باپ دادا نے تلوار کے وار سے لوگوں کو مجبور کیا۔ اور بلا قوم کی رائے اور انتخاب کے مالک بن بیٹھے۔ سلیمان نے کہا۔ اب کیا کیا جائے۔ جواب دیا حق کا حق

اس گروہ کا خاصہ ابتدا سے رہا۔ اور صوفیت کے عروج و زوال کے زمانے میں صوفیوں کے یہ خصائل بدستور قائم رہے۔

تصوف کی ابتدا کیسے ہوئی۔ اس کے متعلق بھی مختلف قیاس آرائیاں ہوئیں۔ ایک خیال یہ ہے۔ کہ مسلمانوں کے ایک خاص طبقہ کو رسولِ کریم صلے الہ علیہ وسلّم نے کچھ راز کی باتیں بتا دی تھیں۔ اور وہ طبقہ اِن باتوں سے اتنا متاثر ہوا۔ کہ وہ زمین اور اس کی تمام دلچسپیوں سے نفرت کرنے لگا۔ اور دُنیا میں رہکر بھی دُنیا سے لاتعلق ہو گیا۔ ان کی تعلیمات کا سلسلہ نسلاً بعد نسل چلتا گیا۔ مگر یہ تعلیم مُرشد سے مُرید کی طرف سینہ بسینہ منتقل ہوتی رہی۔ چنانچہ اِن لوگوں کا خیال ہے۔ کہ قرآن و حدیث کے دو معنی ہیں۔ ظاہری اور باطنی۔ ظاہری معنی علما جانتے ہیں۔ اور باطنی معنی درویش اور صوفی جانتے ہیں۔ بعض محققین کا خیال ہے۔ کہ دُنیا کی بے ثباتی اور آخرت کے دوام کا اعتقاد اگرچہ مسلمانوں میں اسلام کے آتے ہی پیدا ہوا۔ مگر مسلمانوں میں دو قسم کے گروہ تھے۔ ایک وہ جو دُنیا و آخرت دونوں کو اہم سمجھتے تھے۔ دوسرے وہ جو صرف آخرت کے پرستار تھے۔ اور دُنیا سے متنفر تھے۔ پہلے گروہ کے نظریات میں رفتہ رفتہ انقلاب آ گیا۔ اور وہ دُنیا کی دلچسپیوں میں کھو گئے۔ اور آخرت کو فراموش کر بیٹھے۔ اس کا ردِ عمل دوسرے گروہ پر یہ ہوا۔ کہ وہ دُنیا کو نجس اور ناپاک خیال کرنے لگے۔ اور پہلے گروہ کو راہِ ہدایت سے دور قرار دینے لگے۔ پہلے گروہ کے پاس وسایل اور ذرائع تھے۔ جاہ و جلال تھا۔ حکومت اور سلطنت تھی۔ فوج اور لشکر تھا۔ دوسرے گروہ کے پاس ظاہری ساز و سامان کچھ نہ تھا۔ البتہ حق و صداقت اور اخلاقی جرأت کی بے پایاں دولت سے مالا مال تھے۔ وہ قدم قدم پر اربابِ دُنیا کو ٹوکتے اور

از میر غلام رسول نازکی

# تصوّف

یہ لفظ یا یہ اصطلاح کس طرح معرضِ وجود میں آئی۔ اس کے متعلق مختلف محققوں نے الگ الگ رائیں دی ہیں۔ لعض لوگوں کا خیال ہے کہ خود حضور رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں درویشوں اور خدا دوستوں کی ایک جماعت معرضِ وجود میں آئی تھی۔ جو کاشانۂ رسول کے باہر ایک چبوترے پر بیٹھے رہتے اور خدا کی عبادت میں مصروف رہتے تھے۔ کوئی انہیں کھلاتا تو کھا لیتے اور شکر بجا لاتے۔ نہیں تو روزہ رکھتے۔ اور کبھی حرفِ شکایت زبان پر نہ لاتے۔ خدا مستوں کی اس جماعت میں رسول کے دوستوں کے بڑے اولوالعزم بزرگ تھے۔ حضرت ابوہریرہ مشہور صحابی ہیں۔ وہ بھی ان میں شامل تھے۔ چبوترے کو عربی میں صفہ کہتے ہیں۔ یہ لوگ اصحاب صفہ کے نام سے مشہور ہوئے۔ مسافری میں جو لوگ صبر و رضا کی زندگی لبسر کرنے لگے۔ ان کو انہی اصحاب صفہ کے ساتھ منسب کیا جانے لگا۔ اور اسی اعتبار سے اُن کا نام صوفی پڑ گیا۔ ایک اور روایت یہ ہے۔ کہ درویشوں اور خدا دوستوں کی جماعت سال کے ہر موسم میں اونی کپڑے پہنتے تھے۔ یہ ترکِ لذّات اور خدا پرستی کی علامت سمجھی جانے لگی۔ اون کو عربی میں صوف کہتے ہیں اور اونی کپڑے والے کو صوفی کہا جانے لگا۔ اور یہ لوگ آج تک اسی نام سے مشہور ہیں۔ بہرحال اصطلاح کا ماخذ چاہے کچھ بھی ہو، اتنا ہر شخص کو معلوم ہے۔ کہ صوفیوں کی جماعت خدا پرستوں کی جماعت تھی۔ تسلیم و رضا، صبر و توکل، قناعت اور بے نفسی

ہمارے کردار کو تشکیل دینے کا ذمّہ دار ہے۔ اور اس کردار کی تعمیر ہی کچھ اس اہتمام سے ہوئی۔ کہ ریاستی لوگوں کے قدم کڑی آزمائش میں نہ ڈگمگائے۔ اِس ذہنی ارتقا نے ہندوستان کے سیکولر آئین اور جمہوری کردار کو اس صدی کے دوران اُس وقت اپنا بیش قیمت سہارا عطا کیا۔ جِس وقت تمام بنیادی انسانی قدروں کی آزمائش ہو رہی تھی۔ ہندوستان کو سیکولر آئین کی تائید کشمیر اور کشمیری کلچر سے حاصل ہوئی۔ کشمیر کا ہندوستان سے الحاق ہماری سیکولر تہذیب کا منطقی نتیجہ ہے۔ اور یہی دین وہ اہم ثقافتی دین ہے، جس نے اس بات کی مزید تصدیق کی۔ کہ راج ترنگنی سارے ملک کا تہذیبی سیکولر ورثہ ہے۔ اور وِتستا کی ترنگنی ہمیشہ یہی گنگناتی رہے گی۔ ٥

وۄنِتھ چھ ازگذگا یہ سیتی ۔ پۄز چھ سانی راہ یہ سیتی

ہیٚتھ ہمالکُ شرمیہ ٹۄرت ۔ ایہ میوٚکھ محبت سایہ سیتی

---

ہندوستان کے سیکولر لٹریچر میں ایسی کتنی مثالیں ملیں گی جو ہمیں لوک پرکاش، کتھا سرت ساگر۔ برہت کتھا منجری، کادیہ پرکاش، دو نیا لوک، کٹنی مالا، مختلف راج ترنگنیاں، للہ واکھ، کلام شیخ نورُ الدین، تواریخ حیدر ملک، حسن کھویہامی، بہارستانِ شاہی، حبہ خاتون کے نغمے، اور اسی قسم کی اور کتابوں کے ہم پایہ ملیں گی۔ کتنی ایسی مثالیں ملیں گی جہاں علمائے دین نے شیخ نورُ الدّین نورانی کی طرح شاستر شلوک لکھ کر کشمیری Human کی بنیاد ڈالی ہوگی۔ کتنے شاعر ایسے ملیں گے جنہوں نے شمس فقیر، شاہ غفور، شاہ قلندر اور سوچھ کرال کی طرح ویدانت کے اصولوں کو اپنی شاعری کی بنیاد بنایا ہوگا۔ اور آنند رام، لچھمن جُو، اور خادم کی طرح نعت مناجات سے اپنا کلام مرصّع کیا ہوگا۔ کہاں پر ریشیان کشمیر کا اتنا لمبا سلسلہ پیدا ہُوا ہوگا۔ جس میں ہندو اور مسلم طریقت کے ایک حسین امتزاج کو جنم دیکھ انسانی تہذیب کو سنوارا ہوگا۔ اور اس پر لطف یہ کہ تمام کے تمام ریشی مسلمان ہیں۔ اور آج بھی ہندوؤں اور مسلمانوں کے معظّم ترین اسلاف میں اُن کا شمار ہے۔

مثالیں بیسوں نہیں سینکڑوں گنوائی جا سکتی ہیں۔ مگر ہم نے مثالوں کو الگ رکھ کر اس دینی انسان دوستی کے ماحصل کو پرکھنا ہے۔ میری دانست میں ہندوستانی ذہن کو استوار کرنے اور جِلا بخشنے میں ان عظیم کاوشوں کا بہت ہی بڑا حِصّہ ہے۔ اور اس پر کسی بھی قوم کو بخوبی ناز ہو سکتا ہے۔

چنانچہ اس ذہنی پیداوار سے جو آب و گِل تیار ہُوا وہی

ہے۔ اور اس کی گواہ وتستا کی ترنگنی بھی ہے۔ اور مشہور عالم قدیم تاریخ راج ترنگنی بھی۔

ویسے تو سیکولرازم کا تصوّر زیادہ پُرانا نہیں۔ اس کی موجودہ تفسیر پنڈت نہرو نے یُوں کی ہے۔ کہ یہ کوئی مذہب نہیں۔ نہ کوئی عقیدہ۔ بلکہ ایک ایسی مُلکی ضرورت ہے جو ایک مُلک .. جہاں کئی فرقوں اور ذاتوں کے لوگ بستے ہوں، کے لئے نہایت اہم ہے۔ بلکہ جمہوریت کی لقا کے لئے اس کو انتہائی لازم سمجھنا چاہیئے۔ اگر ہم محض مذہبی رواداری اور بقائے باہم کو ہی سیکولرازم کی اساس سمجھیں تو ہم غلطی کے مُرتکب ہو سکتے ہیں۔ اور اگر ہم اس کو لادینیات کا نام دیں، پھر بھی ہم حقیقت سے بعید ہی رہ جائیں گے۔ جہاں تک میں نے سیکولرازم کا مفہوم سمجھا ہے، وہ یہی ہے۔ کہ ایک ایسا نظام جہاں کٹھ ملاپن، تنگ نظری، تعصّب کے بغیر عقلی تقاضوں کی بُنیاد پر جمہوری قدروں کو استوار کیا جا رہا ہو۔ ایسا نُکتہ نگاہ لازمی طور پر سائینٹفک ہو سکتا ہے۔ اور آج کی دُنیا کا ہمنوا بھی۔

اگر ہم کشمیر کے ماضی اور حال کو زیر نظر لائیں۔ تو ہمیں اس بات کا ضرور احساس ہوگا۔ کہ کشمیری ذہن کا ہندوستانی سیکولر قدروں کو استوار کرنے میں ایک اچھا خاصہ حِصّہ ہے۔ آپ نے کل کی مجلس میں کی گئی کئی تقریروں اور مقالہ جات میں سُنا ہوگا۔ کہ کشمیری تہذیب میں بالخصوص یہ امتیازی شان رہی ہے کہ یہاں کے شاعروں۔ فلسفہ دانوں۔ ادیبوں۔ موّرخوں۔ مفکروں اور صوفیوں نے عام طور پر بڑی وسیع نظری سے کام لیا ہے۔

موجودہ شکل اختیار کرچکی ہے۔ یہ سوال میرے دماغ میں بہت عرصہ سے چلتا رہا۔ ہم چٹانوں کو بھی پوجتے ہیں۔ مورتیوں پر بھی پھول چڑھاتے ہیں۔ چشموں کی بھی پرستش کرتے ہیں۔ زیارتوں کی یاترا بھی کرتے ہیں۔ آستانوں کو بھی چومتے ہیں۔ اور خانقاہوں میں بھی عبادت کرتے ہیں۔ چنانچہ سری گوپھوارہ میں ان سب مراحل کو میں نے ایک جگہ پا لیا۔ اور مجھے ذہنی تسکین حاصل ہوئی۔

راج ترنگنی اور تیرتھ مہاتمیوں کے مطالعہ سے یہ بات ظاہر ہے۔ کہ اوّلین زمانے میں ہم نے یہاں "سئویم بھو" یعنی جو خود بنا ہو۔ اس کی پرستش شروع کی۔ ۱بھی بھی امرناتھ کھیر بھوانی۔ شری چکر، رینچہ ہامہ، سویم تیرتھ اور دھیانیشور اسی بات کی دلالت کرتے ہیں۔ کہ ہم خود پیدا شدہ چٹانوں اور قدرتی عجوبوں کی پوجا کرتے آئے ہیں۔ ناگوں کے زمانے میں ہم نے چشموں کی پرستش شروع کی۔ اُس کے بعد بودھ زمانے میں ہم نے مورتیاں پوجنا شروع کیں۔ شیو دھرم کے نِرگن واد کو اپنا کر ہم لِنگ کو پوجتے رہے۔ اور اسلام کے زیر اثر جب کشمیر میں رِشی واد نے جنم لیا۔ تو ہم خانقاہوں اور آستانوں کی اور جھک گئے۔ مگر سب سے عجیب بات یہی ہے۔ کہ یہ تمام طرزِ عبادت ابھی بھی موجود ہیں۔ اور ہر دھرم اور مذہب کے لوگ کشمیر میں ان سب طریقوں کو احترام سے اپنائے ہوئے ہیں۔ کوئی شخص بھی کسی ایک کی تحقیر گوارا نہیں کر سکتا۔ خواہ اس کا مذہب یا عقیدہ ان باتوں کا قائل نہ ہو۔ ہمارا سری گوپھوارہ ہمارے کردار کا سمبل ہے۔ اور ہماری انسان دوستی۔ رواداری اور بھائی چارہ کی نشاندہی کرتا

از دینا ناتھ ندیم

# ہندوستانی سیکولرازم میں کشمیر کا حصہ

۱۹۶۶ء میں مجھے دہلی میں چند دانشوروں نے سوال کیا۔ کہ کشمیر کی مثالی رواداری اور انسان دوست کردار کے پس پُشت کون سا راز ہے۔؟ میں نے بھانپ لیا۔ کہ اشارہ اُن واقعات کی جانب تھا۔ جو ۱۹۴۷ء اور ۱۹۶۵ء میں وادی میں رُونما ہوئے۔ جبکہ انتہائی اشتعال کے باوجود ہماری انسان دوستی اور رواداری کی بنیادوں میں کوئی خلل نہ آیا۔ نہ ہندو مُسلم اتحاد میں کہیں دراڑ پڑ سکی۔ میں نے اختصار میں انہیں کہہ دیا۔ کہ اس کا جواب وتستا دے سکتی ہے۔ جو ہزاروں سال سے ہمارے بیچوں بیچ بہتی چلی آ رہی ہے۔ میرے جواب کو شاعرانہ نازک خیالی سمجھ کر وہ اپنی تشنگی کا اظہار کرنے لگے۔ جس پر میں نے اُن کے سامنے ایک معمولی سی حقیقت پیش کی۔ اُس حقیقت کو بیان کرتے ہوئے میں اس مقالے کو شروع کر رہا ہوں۔ سری گوپھوارہ یہاں سے کوئی ۳۸ میل کے فاصلہ پر تحصیل اننت ناگ میں ایک گاؤں ہے۔ لدر ندی کے کنارے ایک دلفریب گاؤں ہے اور وہاں ایک خانقاہ ہے۔ جس کے اندر ایک گُپھا ہے۔ مٹّن کے عین مقابل ہونے کے کارن اس کو سری گُپھا کے نام سے پُکارا جاتا ہے۔ کیونکہ مارتنڈ مندر کے بالمقابل ہے۔ گُپھا کے اندر ایک چشمہ ہے۔ اور چشمہ ایک بہت بڑی چٹّان سے ڈھکا ہُوا ہے۔ چند سال پہلے جب میں وہاں پہنچا۔ تو مجھے ایک اہم سوال کا جواب دستیاب ہُوا۔ اور وہ سوال تھا۔ کہ کشمیر میں پرستش کن کن مراحل سے گذر کر

اسی زبان میں تاریخیں لکھیں۔ آج جبکہ اس زبان کا وہ چرچا نہیں رہا کشمیر میں آج بھی پنڈت اور مسلمان گھرانوں کے معمر بزرگ فارسی دان موجود ہیں۔ جو دیوان حافظ، گلستان سعدی اور دیوان غنی کے اشعار موزوں و مناسب موقعوں پر گنگناتے ہیں۔ آج بھی کشمیر کے حتیٰ ناخواندہ مسلمان بھی مسجدوں میں فارسی نعتیں اور منقبت پڑھتے ہیں۔ صوفیانہ موسیقی میں آج بھی حافظ شیرازی کے نغمے سرِفہرست ہیں۔ اور شیراز کے حافظ لسان الغیب کے چھ سو سال پرانے اس شعر کی آج بھی تصدیق ہوتی ہے کہ ؎

بشعرِ حافظ شیراز میگویند و می رقصند۔ سیاہ چشمانِ کشمیری و ترکانِ سمرقندی

فارسی میں ہماری روایات زرخیز ہیں۔ آج بھی فارسی کے کہنہ مشق معمر شاعر کشمیر میں موجود ہیں۔ جن کا کلام گو کتابی صورت میں چھپا نہیں ہے۔ لیکن اپنے سٹائل میں جداگانہ حیثیت رکھتا ہے۔ فارسی زبان و ادب کی تعلیم و تدریس نہ صرف کالجوں میں جاری ہے۔ بلکہ یونیورسٹی میں بھی فارسی ایم۔ اے کلاسز کھل گئی ہیں۔ اور کشمیر کے فارسی ادب پر تحقیقی کام بھی جاری ہے۔ جدید فارسی ادب کی بھی یونیورسٹی میں تدریس کی جاتی ہے۔ اور تحقیقی مقالہ لکھنے والے طلبا جدید فارسی زبان میں بھی اپنے مقالے لکھتے ہیں۔

علمی اور ادبی پہلو سے ہٹ کر ہماری زبان بھی فارسی زبان سے بہت حد تک متاثر ہے۔ چنانچہ کشمیری زبان میں متداول بہت سے محاورے روزمرّہ اور ضرب الامثال بعینہٖ فارسی سے آئے ہیں اور اسی لب و لہجے میں آج کشمیر اور ایران دونوں جگہوں پر ایک ہی معنی میں استعمال ہوتے ہیں۔

---

ثبوت دیا ہے۔ چنانچہ کئی اہم تذکروں میں اُن کا ذکر آیا ہے۔
ہندوستان میں ایران کے سابق سفیر نے اپنی تصنیف "نقش باری
بر امجارہ" میں کشمیر کے اُن خوشنویسوں اور کتبہ نویسوں کا ذکر کیا ہے
اور اُن کے فن کو سراہا ہے۔

افغان عہد میں مُلّا توفیق، ملّا متین، پنڈت دیا رام کاچرو۔
بھوانی داس کاچرو۔ بختشم خان فدا، ساقی، سعد اللہ شاہ آبادی۔
سکھوں کے دور میں مُلّا بہاءُ الدین متو، مکند رام، بیربل کاچرو وارستہ،
انند رام بیخود، حمید اللہ شاہ آبادی، امیر الدین پکھلیوال اور ڈوگرہ عہد میں
راج کاک در۔ ست رام لقایا، دیوان کرپا رام، طوطا رام برہمن، ٹیکا رام کول،
حافظ غلام رسول شیدا۔ پیر حسن شاہ کھویہامی وغیرہ جیسے مورخ، ہجو نگار،
شاعر، مثنوی گر، تذکرہ نویس اور ادیب گذرے ہیں۔ جنہوں نے اپنی شیدا
نگار تصانیف سے فارسی ادبیات میں نام پیدا کیا۔ اور اپنے قلم معجز
آثار سے فارسی زبان و ادب کے شائقین کے لئے وہ بے بہا نسخے فراہم
کئے۔ جن کی وجہ سے کشمیر نے فارسی ادب کی دُنیا میں ایک خاص مقام پیدا کر لیا ہے۔
فارسی زبان کشمیریوں کے لئے ایک بیگانہ زبان تھی۔ لیکن فارسی زبان
کو کشمیریوں نے بلا کسی تعصب کے اپنایا۔ اس زبان میں کشمیریوں کو عرفانی
روایات کے پیشِ نظر فلسفہ بھی ملا اور عرفان کی چاشنی بھی ملی۔ اس
زبان میں اپنے طبعی ماحول کے پس منظر میں گُل و بُلبل کا تذکرہ بھی ملا۔
اور شیرینی بھی ملی۔ براہمن مذہب شاعروں نے ایشور کی تعریف میں فارسی
بحروں اور فارسی زبان میں لیلائیں لکھیں۔ اور اسلام مذہب مسلمان شاعروں
نے اس زبان میں خدا کی حمد لکھی۔ سنسکرت دان پنڈت مصنفوں
نے فارسی زبان میں تذکرے لکھے۔ اور عربی دان مسلمان ادیبوں نے

کے نتیجے میں کشمیر ایک شگوفہ زار بن گیا۔ اور ان شگوفوں کی خوشبو دُور دراز کے اطراف کو معطّر کرنے لگی۔ ایرانی شعرا جو مغلیہ دربار سے منسلک تھے۔ کشمیر کی ظاہری اور علمی و ادبی جاذبیّت سے متاثّر ہو کر یہیں کے ہو کر رہ گئے۔ حاجی محمد جان قدسی طغرائی مشہدی، محمد قلی سلیم، مرزا ابوطالب کلیم اور میر الٰہی جیسے بلند پایہ فارسی شاعر کشمیر آکر کشمیر میں ہی رہے اور یہیں پر دفن بھی ہوئے۔ مغلیہ عہد میں جو شعرا تذکرہ نویس فقہا، علماء اور مؤرخ کشمیر کی خاک سے اُٹھے، اُن کی فہرست طویل ہے۔ لیکن یہ کہنا لازمی ہے۔ کہ ان شعرا میں بعض ایسے بھی گذرے ہیں۔ جن کا آسانی کے ساتھ ایرانی شعرا سے مقابلہ کیا جا سکتا ہے۔ مُلّا محسن فانی جہاں شہرۂ آفاق دبستان المذاہب کے مصنّف کے نام سے معروف ہے وہاں فارسی کے بلند درجہ شاعر کی حیثیت سے بھی اُن کا مقام معیّن ہے۔ غنی کشمیری نے صائب جیسے کہنہ مشق فارسی شاعر کو متاثر کیا تھا۔ اور صائب اور غنی کے درمیان کشمیر میں مشاعرے بھی ہوا کرتے تھے۔ پنڈت چندر بھان برہمن شاہجہانی دور کا کشمیری برہمن فارسی شاعر محتاجِ تعارف نہیں۔ میرزا داراب جویا کامران بیگ گویا (دو بھائی)، حاجی محمد اسلم سالم، میرزا اکمل الدین بیگخان کامل محمد رضا مشتاق مغلیہ عہد میں کشمیر کے فارسی ادب کے آسمان کے درخشان ترین ستارے شمار کئے جاتے ہیں۔

کشمیر نے فارسی خطاطوں خوشنویسوں اور کُتبہ نویسوں کو بھی جنم دیا ہے۔ جنہوں نے اس مخصوص فن میں بڑی استادی و ہنرمندی کا

سرپرست رہے۔ ملا نامی بابا طالب اصفہانی، بابا داؤد خاکی، ملا فیروز مفتی، ملا مہری، خواجہ حسن شاہ قاری، خواجہ اسحاق قاری، محمد امین مستغنی، شیخ یعقوب صرفی جیسے بلند پایہ شعراء مصنفین چک سلاطین کے دور کے روشن مفاد ہیں۔ شیخ یعقوب صرفی نہ صرف ایک پُرگو شاعر تھے۔ بلکہ فقہ و حدیث کے عالم بے بدل بھی تھے۔ صرفی کا خدا داد ذہن علم و ادب کے تمام اصناف پر حاوی تھا۔ فیضی کے بے نقط تفسیر قرآن سواطع الالہام کی آپ نے فی البدیہہ بے نقط تقریظ لکھی تھی۔ جامی کی تصوف سے متعلق سوانح کے تتبع میں آپ نے روایح لکھی۔ جو اپنے اسلوب میں ایک بے بدل کتاب ہے۔ مخصوص عارفانہ انداز کی غزلیں، قصائد، رباعیاں آپ کے فارسی دیوان میں موجود ہیں۔ جو اُن کے فارسی کلام کی قدرت اور جوشِ بیان، فنی خوبیوں اور ہر نوع کی شعری خصائص پر قادر ہونے کا ایک بیّن ثبوت ہے۔ بزم کے ساتھ ساتھ صرفی رزم کے بھی استاد تھے۔ کئی ہزار اشعار پر مشتمل مثنوی کی بحر میں آپ کی لفازی البنی رزمیہ خصائص شعری میں آپ کے ایجاز و بلاغت کا فارسی زبان میں ایک قابل ملاحظہ نمونہ ہے۔

ہندوستان میں فارسی شعر و ادب کی بہار مغلیہ عہد سے شروع ہوتی ہے۔ لیکن کشمیر میں یہ بہار شباب پر پہلے ہی پہنچ چکی تھی۔ یہی وجہ ہے۔ کہ مغلیہ بادشاہ جب کشمیر آئے۔ تو انہوں نے کشمیر کو اپنے وطن کا آئینہ پایا۔ مسحور کن فطری مناظر اور پہلے سے قائم شدہ علمی و ادبی روایات کے پیشِ نظر مغل بادشاہوں نے کشمیر کے ساتھ غیر معمولی دلچسپی کا اظہار کیا۔ فارسی علم و ادب کی پرورش

زبردست عالم تھے۔ سوم پنڈت کو فردوسی کا شاہنامہ حفظ تھا۔ اور سلطان کو سنایا کرتا تھا۔ سلطان کے عہد میں سنسکرت اور فارسی میں اہم تاریخیں لکھی گئیں۔ جن میں ملّا نادری کی "تاریخ کشمیر" ملّا احمد کی "وقایع کشمیر" اہم تاریخیں تصوّر کی جاتی ہیں۔ مصنّفین میں سوم پنڈت، لودی بٹ، قاضی حمید الدّین، پنڈت زون راج معروف تھے۔ اور فارسی شعرا میں ملّا احمد کشمیری، ملّا محمد رومی ملّا ضیائی، ملّا ماپ سا، ملّا نور الدّین سربرآوردہ شعرا میں سے تھے۔

سلطان زین العابدین کے جانشینوں نے بھی فارسی علم و ادب کی ترویج میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا۔ فنون لطیفہ کی ترقّی کے ساتھ ساتھ فارسی علم و ادب کو عروج تک پہنچانے کے لئے مدارس کی تعداد میں اضافہ ہوتا رہا۔ اور تعلیم و تدریس کا وہ معیار قائم ہوا۔ کہ سلطان حسن شاہ کے زمانے میں ہرات اور ماورالنہر سے طلباء تعلیم حاصل کرنے کی غرض سے کشمیر آتے تھے۔ ملّا محمد آنی کشمیر کے شہرہ آفاق عالم، مصنف، فلسفی اور استاد و شاعر اس دور کے پیداوار ہیں۔ سلطان نازک شاہ کے زمانے میں مولانا کمال الدین، ملّا شنگرف، قاضی حبیب اللہ اور شیخ اسمٰعیل بن حافظ فتح اللہ اور حافظ اجیر جیسے فارسی زبان و ادب کے پہلوان موجود تھے۔ جن کی علمی شہرت کی صدائیں کشمیر سے باہر ممالک میں گونج رہی تھیں۔ اور خارجی ممالک کے طلباء ایرانِ ثانی کے سرچشموں سے اپنی پیاس بجھانے کے لئے یہاں آتے رہے۔

چک سلاطین بھی فارسی علوم و شعر و ادبیات کے زبردست

زین العابدین کا عہد فارسی زبان اور ادبیات کی تدریج میں زرّین عہد شمار کیا جانا چاہیئے۔ اس نے فارسی زبان کو سرکاری زبان بنایا۔ خود زین العابدین نے فارسی بول چال میں تخصّص پیدا کیا۔ اور وہ فارسی میں بھی گفتگو کیا کرتا تھا۔ مُلّا احمد جو اس کا ملک الشعرا تھا کے ساتھ سبولیلہ گوئی کے مقابلے کیا کرتا تھا اور فارسی نظم و نثر میں بھی مہارت پیدا کی تھی۔ "شکایات" نامی کتاب فارسی نثر میں لکھی۔ اور "تاریخ حسن" میں قطب کے تخلص سے سلطان کے اشعار بھی درج ہیں۔ سلطان نے نوشہرہ میں یونیورسٹی کی بنیاد ڈالی۔ جس کے رئیس مُلّا کبیر تھے۔ علم و ادب کا زبردست مربّی ہونے کی وجہ سے سلطان کے عہد میں طب۔ فلسفہ، تاریخ معقول و منقول، منطق و دیگر علوم میں کتابیں لکھی گئیں۔ MEDICINE میں بقول ریو منصور بن احمد نے سلطان کے نام پر "کفاید مجاہدہ" اور امیر تیمور کے پوتے میرزا پیر محمد کے لیئے "اناٹومی" پر تشریح نامی کتاب مفید توضیحات کے ساتھ لکھی[1] آتشبازی کے موضوع پر آلات بنانے پر خود سلطان نے مکالمے کی صورت میں کتاب لکھی۔ سلطان نے دارالترجمے کی بنیاد ڈالی۔ جہاں مترجمین سنسکرت میں موجود مختلف موضوعات، پر کتابوں کا فارسی میں ترجمے کرتے تھے۔ مُلّا احمد نے جو سنسکرت کے بھی جیّد عالم تھے مہابھارت اور راج ترنگنی کا فارسی میں ترجمہ کیا۔ اور اسی طرح جو کتابیں ایران سے آتی تھیں اُن کا سنسکرت میں ترجمہ کیا جاتا تھا۔ سلطان کے درباری برہمن علما بھی فارسی کے

---

(1) PERSIAN CATALOGUE RIEN VOL. 12, PAGE 470.

نتیجے میں فارسی زبان اور ادب کشمیر میں سرعت کے ساتھ پھیلنے لگا۔ اور سنسکرت زبان نے جوکہ یہاں کی سرکاری اور مذہبی زبان تھی، رفتہ رفتہ اپنی جگہ فارسی کو دیدی۔ اور فارسی بڑی جلدی سے مقبولِ عوام ہو گئی۔

فارسی زبان و ادب کو وسعت اور ترقی دینے میں کشمیر ہندوستان کی دوسری جگہوں کے مقابلے میں زیادہ پیش پیش رہا۔ بلکہ اس راہ میں کشمیر فارسی زبان و ادب کی راہ میں برصغیر ہند و پاکستان میں روشنی کا مینار ثابت ہوا۔ جس کی روشنی نے بہت دور دور کے اطراف کو منور کیا۔

شاہ میری خاندان کے سلطان شہاب الدین (۱۳۵۴ء-۱۳۷۳ء) سلطان قطب الدین (۱۳۷۳ء - ۱۳۸۹ء) اور سلطان سکندر (۱۳۸۹ - ۱۴۱۳ء) خود دانش پرور اور علماء و شعراء و فضلاء کے مربی تھے۔ شہاب الدین نے مدرسوں کی بنیاد ڈالی اور فارسی علوم کی تعلیم و تدریس کو عام کرنے میں کوشاں رہا۔ سلطان قطب الدین نے سرینگر میں ایک کالج کھولا۔ جس کے پرنسپل حاجی محمد قاری تھے۔ اور یہ کالج تیرہویں صدی کے وسط تک موجود تھا۔ ملا محسن فانی اور ملا عبدالستار مفتی اس کالج کے اساتذہ میں سے تھے۔ اس کے علاوہ عروۃ الوثقی نامی ایک مدرسے کی بنیاد بھی پڑی۔ جس کے سرپرست سید جمال الدین محدث تھے۔ سلطان سکندر کے زمانے میں عراق، خراسان اور ماوراالنہر سے بہت سے اسلامی علماء و فضلا کشمیر آئے۔ جامع مسجد کے قریب سلطان موصوف نے ایک مدرسے کی بنیاد ڈالی۔ جہاں دن رات تعلیم و تدریس ہوتی تھی۔ ملا افضل بخاری حدیث پڑھاتے تھے۔ ملا یوسف اور ملا صدرالدین فلسفہ اور ریاضی کا درس دیتے تھے۔ اور سید حسین منطقی معقولات اور منطق پڑھاتے تھے۔ سلطان

اور ہیرے جواہرات تحفہ کے طور پر بھیجے تھے۔ سلطان نے اس تحفے کا شکریہ ادا کرنے کے لئے اُسے لکھا۔ کہ بہتر ہوتا اگر آپ اس ہدیہ کے عوض علماء و فضلاء کی ایک جماعت میرے دربار میں بھیج دیتے۔ شاہ رُخ میرزا نے اس خط کی تعمیل میں چھ دانشمندوں کا ایک گروہ اور مختلف موضوعات پر کتابوں کی ایک بھاری تعداد سلطان کشمیر کے لئے بھیج دیئے[1] ایران اور ماوراء النہر کے تیموری نسل بادشاہ سلطان ابو سعید میرزا (۱۴۵۲-۶۷ء) کے ساتھ بھی سلطان زین العابدین کے دوستانہ مراسم تھے[2] اور خراسان کے بادشاہ سلطان حسین میرزا اور سلطان زین العابدین کے پوتے سلطان حسن شاہ (۱۴۷۲-۱۴۸۴ء) کے درمیان سفیروں کا تبادلہ ہوتا رہا۔ چنانچہ میر شمس الدین عراقی اسی سلطان حسن شاہ کے زمانے میں سلطان حسین والیٔ خراسان کی جانب سے ایران کے سفیر کی حیثیت سے کشمیر آئے تھے[3] چک خاندان کے بادشاہوں کے دور حکومت میں ایران کے ساتھ زیادہ دوستانہ روابط موجود تھے۔ لیکن افسوس ہے۔ کہ تاریخوں میں ان روابط کا ذکر تفصیل سے نہیں ملتا۔

ان علمی و ادبی، سیاسی اور تمدنی روابط کے قائم ہو جانے کے

---

[1] نوادر الاخبار بہ نقل از مجلد انڈو ایرانیکا نمبر ۳ ۱۹۵۴ء

[2] طبقات اکبری۔ تاریخ حسن جلد ۲ THE KINGS OF KASHMIR VOL III P. 351

[3] واقعات کشمیر صفحہ ۶۷ تاریخ حسن جلد ۲ صفحہ ۲۱۱۔

(قلمی ام پی ایس لائبریری)

اور متفکرین کو نزدیک ترین اسلامی ممالک یعنی ہرات و بیروت و سمرقند و بخارا جو ایرانی تمدن کے پرچم کے تلے بسر کر رہے تھے، کی طرف رجوع کرنا پڑا۔ اور اُنھوں نے ایرانی تمدن و تہذیب کے بارے میں وہاں کے علماء و فضلاء و فقہا اور صوفیان پارسا سے اطلاع و استفادہ حاصل کیا۔

(۳) سلطان شہاب الدین (۱۳۵۴-۱۳۷۳ء) نے عہد سلطنت میں ایرانیوں اور تُرک نسل ایرانیوں نے سلاطین کشمیر کی سرپرستی کے نتیجے میں کشمیر میں مہاجرت کی۔ اور اس طرح سے کشمیریوں کی تمدنی اور اجتماعی زندگی پر براہ راست ایرانی اثرات غالب آ گئے۔ سُلطان زین العابدین کے درباری مورّخ زونؔ راج نے سُلطان سکندر (۱۳۸۹-۱۴۱۳ء) کے زمانے میں ایرانی مسلمانوں کی کشمیر میں آمد کے واقعہ کو بڑے ہی تلخ لہجے میں بیان کیا ہے[1]

(۴) ایرانی افکار سے متاثر تاجر پیشہ لوگوں کی کشمیر میں آمد و رفت کے نتیجے میں بھی ایران و کشمیر کے باہمی تمدنی روابط مستحکم ہو گئے۔ کشمیر کے تجارتی تعلقات تبّت اور چین اور ترکستان اور ایران کے ساتھ بہت قدیم ہیں۔ اور یہ روابط سلاطین کشمیر کے عہد میں قائم رہے۔ اور ایران و ترکستان سے دھاتیں، قالین اور ریشم وغیرہ درآمد کرنے کے نتیجے میں کشمیری صنعت و حرفت میں کافی ترقی ہوئی۔

(۵) ایران اور کشمیر کے درمیان سفیروں کا تبادلہ بھی ہوتا رہتا تھا جیسا کہ کشمیر کے تذکروں سے ظاہر ہو جاتا ہے۔ کہ امیر تیمور کے بیٹے شاہرخ میرزا (۱۴۰۴-۱۴۴۷ء) نے سلطان زین العابدین کے لئے ہاتھی

---

[1] واقعات کشمیر، تاریخ حسن جلد ۲

یک نگاہ او گشاید صد گرہ
خیز و تیرش را بدل راہی بدہ[1]

اُن کے بعد اُن کے فرزند میر سیّد محمد ہمدانی تین سو سیدوں کی جماعت کے ساتھ وارد کشمیر ہوئے۔ اور انہوں نے اپنے والد بزرگوار کے کام کو جاری رکھا۔ بارہ سال تک وہ کشمیر میں رہے۔ اور اس عرصے میں دینی امور کی طرف توجّہ دیتے رہے۔ اُن کے بعد پندرھویں صدی کے آخر میں ایران کے قصبہ تالش سے میر شمس الدین عراقی پہلے ایران کے سفیر کی حیثیت سے کشمیر آئے اور بعد میں انہوں نے اس منصب کو ترک کیا۔ اور دُوسری بار کشمیر آکے تبلیغ اسلام اور شیعہ مذہب کو رواج دینے میں کوشاں رہے[2] ان صوفیوں کا کشمیر میں آنا اس بات کا موجب بن گیا۔ کہ کشمیر کے تہذیب و تمدّن پر مکمّل طور پر ایرانی رنگ چھا گیا۔ کیونکہ یہ صُوفی نہ فقط دینِ اسلام کے مبلّغ ہی تھے۔ بلکہ ایرانی زبان اور تمدّن کے باذوق مبلّغین بھی تھے۔

(۲) کشمیر میں اسلام پھیل جانے کے نتیجے میں یہاں کے مسلمانوں کے لئے لازمی ہو گیا۔ کہ روحانی اور فکری الہام حاصل کرنے کی غرض سے اُن اسلامی ممالک کی طرف رجوع کریں۔ جو اس زمانے میں تمدّن کے مرکز شمار ہوتے تھے۔ اس غرض کے لئے کشمیری فضلاء

---

[1] کلیات اشعار فارسی۔ اقبال لاہوری۔ چھاپ تہران صفحہ نمبر ۳۵۸۔
[2] تاریخ حسن جلد ۲ صفحہ نمبر ۲۱۱۔

عمیق اور استوار تھے۔ اور اس کی چند وجوہات تھیں :۔

(۱) چودھویں صدی کے بعد اسلام کی کشمیر میں "ترویج" ایران اور وسطی ایشیا کے ایک باکمال صوفیوں کی ایک جماعت کی تبلیغی سرگرمیوں سے تعلق رکھتا ہے۔ جو پہلے منگولوں کے حملوں اور بعد میں تیمور کے مظالم کی وجہ سے ایران کو ترک کر کے کشمیر آ گئے۔ جیسا کہ اوپر بیان ہوا۔ "رینچن" ترکستان کے سید شرف الدین بلبل شاہ کے ہاتھوں مسلمان ہوا۔ لیکن بلبل شاہ کی تبلیغی سرگرمیوں کے بارے میں مفصل اطلاع دستیاب نہیں۔ سب سے زیادہ بزرگ صوفی جن کا تبلیغِ اسلام میں نمایاں حصہ ہے۔ اور جنہوں نے کشمیریوں کی بیشتر تعداد مسلمان بنائی، ہمدان کے ایک عارف حق آگاہ میر سید علی ہمدانی تھے۔ جنہیں یہاں کے لوگ شاہ ہمدان اور امیر کبیر کے لقب سے یاد کرتے ہیں۔ شاہ ہمدان سلطان قطب الدین (۱۳۷۳-۱۳۸۹) کے عہدِ سلطنت کے عہد سلطنت میں سات سو سیدوں کی ایک جماعت کے ساتھ کشمیر تشریف لائے اور دینِ اسلام کو رواج دیا۔ ہند و پاکستان کے نامور شاعر ڈاکٹر اقبال شاہ ہمدان کے بارے میں فرماتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| سید السادات، سالارِ عجم | دست او معمار تقدیر امم |
| تا غزالی درس اللہ ہو گرفت | ذکر و فکر از دودمان او گرفت |
| سید آں کشور مینو نظیر | میر و درویش و سلاطین را مشیر |
| خطہ را آں شاہ دریا آستین | داد علم و صنعت و تہذیب و دین |
| آفرید آں مرد ایرانِ صغیر | با ہنرہائے غریب و دلپذیر |

کی حیثیت سے تین سال تک (۱۳۲۰-۱۳۲۳ء) حکومت کرتا رہا۔ اس کی وفات کے بعد اس کی بیوی کوٹا رانی نے اپنے خاوند کے بھائی راجہ ادین دیو سے شادی کر کے اُسے تخت پر بٹھا دیا۔ (۷۲۴ھ)۔ ادین دیو کی موت کے بعد وہ خود تختِ سلطنت پر بیٹھ گئی (۷۴۳ھ)۔ لیکن شاہ میر نے جو سلطان صدرالدین اور راجہ ادین دیو کے زمانۂ حکومت میں وزیرِ اعظم تھا، کوٹا رانی کی مخالفت کی۔ اور اُسے جنگ کے لئے للکارا۔ شاہ میر سوات کے راستے سے شہرت و ثروت کی طلب میں کشمیر میں داخل ہو کر اپنی فہم و فراست کی وجہ سے راجہ سہدیو کے دربار میں صاحبِ اقتدار اور بڑے ہی اثر و رسوخ کا مالک بن گیا۔ کوٹا رانی اور شاہ میر کے درمیان اقتدار حاصل کرنے کی کشمکش میں شاہ میر فتحمند نکلا۔ اور ۱۳۳۹ (۷۴۳ھ) میں شاہ میر نے کشمیر میں اپنے خاندان کی بنیاد ڈالی۔ اس معروف خاندان نے باہوش صاحبِ فہم اور صاحبِ اقتدار بادشاہوں کو جنم دیا۔ جن میں سے سب سے زیادہ مشہور جو کشمیریوں کیلئے سرمایۂ افتخار ہے اور بزرگ بادشاہ بڈشاہ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ سلطان زین العابدین (۱۴۲۰-۱۴۷۵) تھا۔ زین العابدین کی وفات کے بعد اس خاندان کے ہاتھوں سے اقتدار چلا گیا۔ اور ۱۵۵۵ میں کشمیر چک خاندان کے بادشاہوں کے ہاتھ میں آ گیا۔ چک بادشاہوں نے ۱۵۸۶ء تک جبکہ ہندوستان کے شہنشاہ سلطان جلال الدین اکبر نے کشمیر کو فتح کیا، کشمیر میں حکومت کی۔

دو سو پچاس سال کے عرصے میں جبکہ کشمیری سلاطین خود کشمیر پر حکمران تھے ادبی اور تمدنی تعلقات کو ایران کے ساتھ زیادہ

میں ایک اور دفعہ منگولوں کے حملے نے ذوالقدر خاں کی سرداری میں جو کشمیر میں "ذوالجو" کے نام سے معروف ہے وادیٔ کشمیر میں ایک عظیم رخنہ پیدا کیا۔ راجہ سہادیو (۱۳۰۱-۱۳۲۰ عیسوی) برعکس اس کے کہ وہ آخری لمحے تک جان کی بازی لگا دیتا شرم ناک طور پر کشمیر سے بھاگ نکلا۔ اور کشمیریوں کو خون آشام منگولوں کے رحم و کرم پر چھوڑ گیا۔ اور منگولوں نے دردناک طور سے لوگوں کو قتل کیا۔ مکانوں کو نذر آتش کر دیا۔ اور عورتوں اور بچوں کو قیدی بنا لیا۔ اور اسی زمانے سے کشمیر کی مشہور کہاوت "کشمیر میں صرف گیارہ گھر رہ گئے" وجود میں آ گئی۔ اور ابتک باقی ہے۔ آٹھ مہینوں تک مظالم کرنے و لوٹ مار جاری رکھنے کے بعد منگولوں نے کشمیر کو ترک کر دیا۔ اور کشمیر عجیب فتنہ و فساد کا شکار رہا۔ بچے بچے کشمیریوں پر خوف و ہراس کا یہ عالم طاری تھا۔ کہ آج بھی جبکہ اس دردناک حادثے کو چھ سو سال سے زائد عرصہ گزر چکا ہے۔ مائیں اپنے بچوں کو روتے میں خاموش کرانے کے لئے "کھوکھ" کا نام لیتے ہیں۔ جو معروف ہے کہ کسی منگول سردار کا نام تھا۔

ایک منظم حکومت وجود میں نہ ہونے سے لداخ کے ایک بدھ مذہب سے تعلق رکھنے والے شہزادے لہاچین رگیال بو رین چن جو تاریخ میں رینچن کے نام سے معروف ہے کو فرصت دی کہ کشمیر کے شاہی تخت پر قابض ہو کر خود کو بادشاہ کشمیر ہونے کا اعلان کر دے۔ رینچن کا سید شرف الدین بلبل شاہ کے ہاتھوں مسلمان بننے کا واقعہ معروف ہے۔ اور سلطان صدر الدین کا لقب اختیار کر کے کشمیر کے پہلے مسلمان بادشاہ

للتادتیہ (۷۲۵-۷۵۳ء) نے سندھ کی جانب سے عرب حملوں اور سنگرام راجا (۹۷ ۳ - ۴۲۷ھ) نے سلطان محمود غزنوی کے دو بڑے حملوں کو کامیابی کے ساتھ روکا۔ لیکن کشمیر کے راجے جدید تمدن کے افکار کے سیلاب کو کشمیر میں داخل ہونے کو روک نہ سکے۔ للتادتیہ کے بیٹے وجرادتیہ نے مسلمانوں کی مراد کے مطابق کشمیر میں لازمی اقدامات عمل میں لائے۔ اور اس کے بعد اس کے جانشینوں نے ترکی سپاہیوں کے نفوذ کے تحت جنہیں وہ فوج میں بھرتی کرتے تھے، اسلامی لباس و آرائش کو اپنے لئے اختیار کیا۔ شمالی ہندوستان میں ترکوں کی حکومت قائم ہونے سے ایرانی تمدن کے اثرات کشمیر میں زیادہ نمایاں ہوئے۔ لیکن اونچے پہاڑوں اور قدرتی فصیلوں کی وجہ سے جو وادیٔ کشمیر کو احاطہ کئے ہوئے ہیں، کشمیر کے ادبی تعلقات بیرونی دنیا کے ساتھ مجبوراً محدود تھے۔ اور چودھویں صدی عیسوی میں اسلامی حکومت قائم ہو جانے سے ایرانی تمدن کے ساتھ کشمیر کے روابط زیادہ مستحکم اور پائیدار ثابت ہوئے۔

تیرہویں صدی عیسوی میں منگول اپنے وطن سے باہر نکل کر یورپ اور ایشیا کے اہم حصوں پر قابض ہو گئے۔ ۱۲۵۳ اور ۱۲۶۳ عیسوی میں کشمیر بھی اُن کے حملوں کا نشانہ بنا اور ۷۲۴ھ

---

(1) A hand book of Kashmir Archaelogical and Numismatic Section of S.P.S. Museum Srinagar (Page 415)

(2) Rajatarangni - Stien book V Page 158

(3) Itrd vol: II book VII Page 1149:

ڈاکٹر شمس الدین

# ادبیاتِ فارسی میں کشمیر کا حصّہ

صدرِ محترم! خواتین و حضرات!

مختصر وقفے میں ایک وسیع و عمیق موضوع پر کچھ کہنا موضوع کے ساتھ ناانصافی ہے۔ یہ ایک ایسا موضوع ہے۔ جس پر کئی جلدوں میں کتاب مرتب کی جا سکتی ہے۔ اس لئے ظاہر ہے۔ کہ جو کچھ میں اس مجلس میں کہوں گا، وہ اس موضوع پر محض ایک سرسری تبصرہ ہوگا۔

کشمیر میں فارسی ادب کی تاریخ کے سلسلے میں یہ عرض کرنا ضروری ہے۔ کہ ایران اور کشمیر کے درمیان تمدنی روابط کی تاریخ قدیم ہے۔ ہارون (سرینگر) کے بدھ مذہب سے متعلق عبادت خانے کے ٹائلوں اور اُن دوسرے مجسموں سے جو کشمیر میں وقتاً فوقتاً کشف ہوئے ہیں، پتہ چلتا ہے کہ ایران کے ساسانی خاندان کے بادشاہوں کا اثر کشمیر میں سرایت کر چکا تھا۔ بقول سٹاین سنسکرت زبان میں گنج آور اور دبیر (دویر) جیسے فارسی الفاظ کے داخل ہو جانے سے بھی کشمیر میں ساسانی دور کے بادشاہوں کے نفوذ کی طرف اشارہ مِل جاتا ہے کیونکہ کشمیر اور گندھارا (کابل) کے بدھ مت کے مبلغین کے توسط سے ایرانیوں کے مذہبی افکار و عادات و رسوم بھی بڑی حد تک متاثر ہوئے۔ آٹھویں صدی کے بعد کشمیر اسلام کے سیاسی اور تمدنی دباؤ کے تحت آنے لگا۔ اگرچہ راجہ

# حصّہ اُردو

## کشمیر کا ہندوستان کی مُشترکہ ادبیات میں حصّہ

## فہرستِ مضامین

صفحہ

